فرمایا۔ وہ نعمت جسے تمام نعمتوں سے بڑا سمجھنا چاہیئے۔ یہ ہے کہ حضرت والد بزرگوار مجھ سے بہت ہی خوش تھے اور اسی حالت میں رخصت ہوئے۔ آپ کی توجہ مجھ پر اس قدر تھی کہ کسی باپ کی اپنے بیٹے پر نہیں ہو سکتی۔ اس کے باوجود کسی باپ کو، کسی استاد کو اور کسی مرشد کو میں نے نہیں دیکھا کہ اپنے بیٹے، شاگرد اور مرید سے اس قدر شفقت سے پیش آتا ہو جیسا کہ حضرت والد صاحب مجھ سے پیش آتے تھے۔ اللھم اغفر لی والوالدی وارحمھما کما ربیانی صغیرا وجازھما بکل شفقۃ ورحمۃ ونعمۃ مھیما علی مائۃ الف اضعافھا انك قریب مجیب۔

حضرت والا کی وفات کے بعد کم و بیش بارہ سال کتب دینیہ وعقلیہ کے درس و تدریس پر مواظبت کی۔ اور ہر علم میں غور و فکر کا موقع ملا۔ حضرت والد بزرگوار کے مزار پر توجہ کرنا اپنا دستور بنا لیا۔ ان دنوں توحید کے مسائل کھلے۔ جذب کا راستہ کشادہ ہوا۔ اور سلوک میں سے کافی حصہ ملا۔ وجدانی علوم تو ذہن میں فوج در فوج نازل ہوتے تھے۔ مذاہب اربعہ کی کتابوں، ان کے اصول فقہ اور وہ احادیث جن سے وہ تمسک کرتے ہیں کو ملاحظہ کرنے کے بعد نور غیبی کی مدد سے فقہاء محدثین کی روش اختیار کرنے کا فیصلہ ہوا۔ بارہ سال کے بعد حرمین شریفین کی زیارت کا شوق دامنگیر ہوا۔ ۱۱۴۳ھ کے اواخر میں حج کا شرف حاصل ہوا۔ ۱۱۴۴ھ میں مجاورت مکہ مکرمہ، زیارت مدینہ منورہ اور شیخ ابو طاہر قدس سرہ وغیرہ حرمین شریفین سے روایت حدیث کی توفیق ملی۔ اس اثناء میں حضرت سید البشر علیہ افضل الصلوٰۃ واتم التحیات کے روضہ منورہ پر توجہ مرکوز کی اور فیوض حاصل کئے۔ علماء حرمین سے دلچسپ صحبتوں کا اتفاق ہوا۔ اور شیخ ابو طاہر سے خرقہ جامعہ حاصل کیا جو تمام صوفیاء کے خرقوں کا جامع کہا جا سکتا ہے۔ اس سال کے آخر میں حج گزار کر ۱۱۴۵ھ کے آغاز میں وطن روانہ ہوا۔ بروز جمعہ چودہ رجب صحیح و سالم وطن پہنچ گیا۔ واما بنعمۃ ربك فحدث (اور اپنے رب کی نعمت کا اظہار کرو) اس فقیر پر سب سے بڑی نعمت یہ ہے کہ مجھے خلعت فاتحیۃ عطا فرمائی اور اس آخری دور کا آغاز میرے ہاتھوں کرایا۔ اور فقہ میں پسندیدہ مسلک کی طرف راہنمائی کی۔ اور اسے جمع کر کے فقہ حدیث کی نئے سرے سے بنیاد رکھی۔ اسی طرح اسرار حدیث

مصالح احکام، ترغیبات اور جو کچھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کی طرف سے لائے اور تعلیم فرمائی ہے۔ ان تمام کے اسرار و رموز کا بیان ایک مستقل فن ہے۔ اس فقیر سے پہلے کوئی شخص اتنی عمدگی سے اسے نہیں کر سکا۔ اگر کسی کو اس فن کی عظمت و بلندی میں شبہ ہو تو اسے شیخ عزیز الدین بن عبد السلام کی کتاب "قواعد کبریٰ" دیکھنی چاہیئے کہ اس میں اس نے کس قدر کوشش اور سعی کی ہے پھر بھی اس فن کا وہ عشر عشیر بھی نہیں کر سکے اور طریقہ سلوک جو کہ خدا تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ برھان ہے۔ اور جسے اس دور میں رائج ہونا ہے وہ مجھے الہام کیا گیا ہے۔ جسے میں نے اپنے دو رسالوں لمعات اور الطاف القدس میں جمع کیا ہے۔ میں نے قدیم علماء اہل سنت کے عقائد کو دلائل و براہین سے اس طرح ثابت کیا ہے کہ اسے معقولیوں کے شک و شبہات کے گرد و غبار سے صاف کر دیا ہے اور اس طرح منور کیا ہے کہ بحث کی گنجائش نہیں رہی اور مجھے علم کمالات اربعہ یعنی ابداع، خلق، تدبیر و تدلی پورے طول و عرض کے ساتھ اور نفوسِ انسانیہ کی استعداد کا تمام علم اور ہر شخص کے کمال اور انجام کا علم عطا فرمایا۔ یہ دونوں علوم اس قدر اہم ہیں کہ اس فقیر سے پہلے کسی کو ان کی ہوا بھی نہیں لگی۔ اور حکمتِ عملی جس کے ذریعہ اس دور کی اصلاح کی جا سکتی ہے۔ مجھے پوری وسعت کے ساتھ عطا فرمائی گئی ہے اور مجھے کتاب و سنت اور آثار صحابہ کے ذریعہ اسے مستحکم کرنے کی توفیق دی گئی ہے۔ جو کچھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے اور جو کچھ اس میں داخل کیا گیا ہے اور جو سنت ہے یا ہر فرقہ نے جو نئی باتیں دین میں ایجاد کر لی ہیں۔ ان تمام کا علم مجھے دیا گیا ہے۔ اگر میرا بال بال زبان بن جائے تو بھی اس کی حمد و شکر کا حق ادا نہیں کر سکتا۔ والحمد للہ رب العالمین۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تفسیرِ غزالی

## "سورۂ یوسف"

— از تصنیف —

حجۃ الاسلام والمسلمین امام ابو حامد محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ

— ترتیب وتدوین —

مولانا محمد حفیظ نیازی۔ ایڈیٹر رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ

— حسب الارشاد —

حضرت الحاج سید محمد حسن شاہ گیلانی قادری نوری

— ناشر —

معصوم اکیڈیمی، معصوم منزل، اسلام گنج لاہور

تقسیم کار نوری بک ڈپو زیر سایۂ حضرت داتا گنج بخش لاہور

# ذِکرِ حبیب صلی اللہ علیہ وسلم

کامل

از

مُبلغ اسلام علامہ شاہ عبد العلیم صدیقی القادری

والد ماجد

قائد اہلسنت علامہ شاہ احمد نورانی صدر جمعیۃ علماء پاکستان

نُوری بک ڈپو، لاہور